مشتاقانہ فرماتے ہیں ؎

وقت آں آمد کہ من عریاں شوم ✤ جسم بگذارم سراسر جاں شوم

اور یہ حالت کیوں نہ ہو جبکہ وہ جانتے ہیں کہ اب پردہ ہائے ہیولانی جو کہ مانع دیدار تھے اُٹھتے بیٹھتے ہیں اور کوئی گھڑی ملے ہے کہ محبوب حقیقی کا دیدار نصیب ہو گا صرف یہ نہیں کہ ان کو جنت کی یا حوروں کی ہوس ہوتی ہے۔ حضرت ابن الفارضؒ کا واقعہ لکھا ہے کہ جب اُن کا انتقال ہونے لگا تو جنت منکشف ہوئی آپ نے اُس طرف سے منہ پھیر لیا اور کہا

ان کان منزلتی فی الحب عندکم ✤ ما قد رأیت فقد ضیعت ایامی

ترجمہ: اگر محبت میں میرا مرتبہ تمہارے نزدیک یہی ہے جو میں دیکھ رہا ہوں تو گویا میں نے اپنا وقت تو ضائع ہی کیا۔

کہ جان تو آپ کے لئے دے رہا ہوں جنت کو کیا کروں۔ آخر جنت چھپ گئی اور فوراً تجلی ظاہر ہوئی اور جان بحق ہو گئے ان کی بالکل وہی حالت ہو گئی کہ ؎

گر بیاید ملک الموت کہ جانم ببرد ✤ تا نہ بینم رخ تو روح رمیدن ندہم

## عرس کی خرابیاں

اکثر لوگ ان حالات کو سُن کر تعجب کریں گے لیکن یہ تعجب صرف اس وجہ سے ہے کہ خود اس سے محروم ہیں مگر ایسے لوگوں سے یہ کہا جاتا ہے ع تو مشو منکر کہ حق بس قادر ست۔ غرض بزرگوں کے حالات اور حدیث وغیرہ سے بھی یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ ان بزرگوں کی وفات کا دن یوم العرس ہے لیکن لوگوں نے اس کے مفہوم و مصداق دونوں کو بالکل خراب کر دیا ہے۔ مصداق کی خرابیاں تو ظاہر ہیں کہ تمام شرک و بدعت اس عرس کا جزو ہو گئی باقی مفہوم کی خرابی یہ کہ اس لفظ کے لغوی معنٰے لے کر شادی کے لوازم بھی وہاں جمع کر دیئے چنانچہ اکثر جگہ رسم ہے کہ بزرگوں کی قبر پر مہندی چڑھاتے ہیں نوبت نقارہ رکھتے ہیں اسی طرح مزامیر وغیرہ سب لغو حرکتیں جمع کر رکھی ہیں غریب مُردہ پر تو بس چلتا نہیں قبر کی گت بنائی جاتی ہے گو حقیقت میں وہ یوم العرس اس اعتبار سے ہے کہ جس کو ذکر کیا گیا وہ اُن بزرگوں کی خوشی کا دن ہے اور یہ کوئی دنیوی خوشی نہیں ہے تو اسمیں کوئی طریقہ مقرر کرنے کے لئے ضرورت وحی کی ہوگی اور وحی ہے نہیں بلکہ اُن

کے خلاف پر دین ہے چنانچہ ظاہر ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں لاتتخذوا قبری
عیدا کہ میری قبر کو عید نہ بنانا۔ عید میں تین چیزیں ضروری ہیں ایک اجتماع دوسرے تعیین
وقت تیسرے فرحت تو ممانعت کا خلاصہ یہ ہوا کہ میری قبر پر کسی یوم معین میں سامان فرحت
کے ساتھ اجتماع نہ کرنا ہاں اگر خود بخود کسی وقت میں کسی غرض سے اجتماع ہو جاوے تو اور بات
ہے دوسرے حضورؐ کا یہاں سے تشریف لے جانا اگرچہ آپ کے لئے باعث سرور ہے لیکن
ہمارے لئے تو باعث حزن ہے اور حضورؐ کی وفات سے جو ہم پر نعمت کامل فرمائی ہے جس
کو میں نے نشر الطیب میں لکھا ہے وہ دوسرے اعتبار سے ہے پس جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم
کی قبر پر ایسا اجتماع جائز نہیں تو دوسروں کی قبر پر ایسا اجتماع کیونکر جائز ہوگا۔
اور عجیب برکت ہے کہ آج تک حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر پر اجتماع کا کوئی خاص
دن معین نہیں ہوا۔ بحمد اللہ اس مسئلہ کی تحقیق کافی ہو گئی۔

### عید مطلوب

خلاصہ یہ ہے کہ حدیث سے ہم کو افطار اکبر پر عید کرنے کا حکم ہے اور
اس میں یہ باتیں ہونی چاہئیں۔ ملاقات کرو خوش ہو اکثار صدقہ کرو
سب مجتمع ہو کر عید گاہ میں دوگانہ ادا کرو۔
صاحبو! غور کیجئے کہ خدا تعالیٰ ہماری خوشی کو بھی کس انداز پر دیکھنا چاہتے ہیں کہ اس
میں نماز کا حکم فرمایا اکثار صدقہ کا حکم فرمایا کہ یہ زکوٰۃ کے مشابہ ہے اور نماز کی بھی ایک
خاص ہیئت مقرر فرمائی کہ اس میں چند تکبیریں بڑھا دیں کہ امتیاز علامت ہے اہتمام
شان کی اور اسی لفظ سے قرآن میں بھی ارشاد ہے۔ وَلِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ عَلٰى مَا هَدٰكُمْ
اس میں ایک لطیف اشارہ اس طرف ہو گیا کہ لِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ میں تکمیل رمضان مراد ہو
اور لِتُكَبِّرُوا سے عید اور ایک حکمت دیکھئے مسلمان میں دو چیزیں ہیں ایک دین اور
ایک طبیعت اور جس طرح اس کی طبیعت میں بعض امور کا جوش اور تقاضا پیدا ہوتا ہے اسی
طرح اس کے دین کو بھی جوش ہوتا ہے اور ان دونوں کی معدل عقل ہوتی ہے۔
پس خدا تعالیٰ نے جوشِ دین کا تو یہ انتظام فرمایا کہ نماز مقرر فرمائی اور جوش طبیعت
کا یہ انتظام فرمایا کہ اس دن اچھے سے اچھا کپڑا پہننے کی اجازت دی۔ سبحان اللہ شریعت کا کیا

پاکیزہ انتظام ہے کسی نے خوب کہا ہے گویا جمال شریعت ہی کی شان میں ہے ؎

زفرق تا بقدم ہر کجا کہ می نگرم ⁂ کرشمہ دامن دل میکشد کہ جا اینجاست

## احکامِ عید

افسوس اس شریعت کو لوگوں نے بھیانک صورت میں ظاہر کیا اور لوگوں کو اس سے متوحش بنا دیا ورنہ وہ تو عجیب دلفریب ہے یہ احکام تھے عید کے متعلق لیکن عید متعلق فرعی احکام ہیں نئے اسوقت اس لئے بیان نہیں کئے کہ متعدد بار بیان ہو چکے ہیں، مثلاً چاند دیکھنے میں کوشش کرنا خبروں کے اعتبار کرنے میں احتیاط کرنا وغیرہ۔ لیکن صدقۂ فطر کے متعلق اس وقت اتنا بیان کرتا ہوں کہ جس کے پاس پچاس روپیہ کی مالیت اپنی حاجت سے زیادہ ہو اس پر واجب ہے کہ اپنی اور اپنے چھوٹے بچوں کیطرف سے پونے ڈو سیر پختہ گندم مساکین کو دیدو مگر تنخواہ میں دینا درست نہیں کیونکہ تنخواہ دار کی تنخواہ میں دینے سے صدقۂ فطر ادا نہیں ہوتا۔

ہاں ایک فضیلت یوم عید کی اور یاد آئی، حدیث میں آیا ہے کہ لوگوں کے عیدگاہ میں جمع ہونے کے بعد خدا تعالیٰ فرشتوں کو مخاطب بنا کر فرماتے ہیں۔ ماجزاء اجیر وفی عملہ۔ یعنی اس مزدور کو کیا بدلہ دیا جاوے جس نے اپنے عمل کو پوری طرح کیا ہو۔ فرشتے عرض کرتے ہیں کہ جزاءہ ان یوفی اجرہ کہ اسکی جزا یہ ہے کہ اسے پوری مزدوری دیجاوے خدا تعالیٰ فرماتے ہیں کہ وعزتی وجلالی وارتفاع شانی لاغفرلھم فیرجعون مغفورا لھم یعنی خدا تعالیٰ فرماویں گے کہ اپنے جلال اور عزت کی قسم آج میں ان کی مغفرت کئے دیتا ہوں رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم اس گفتگو کو نقل فرما کر ارشاد فرماتے ہیں کہ بس لوگ بخشے بخشائے واپس آتے ہیں تو اس حدیث کے سننے کے بعد اب لوگوں کو غور کرنا چاہیئے کہ عیدگاہ میں کیسی ہیئت بنا کر چلنا چاہیئے کہ اس کرامت کے اہل تو ہوں۔

افسوس ہے کہ اکثر لوگ نافرمانوں کی صورت بنا کر جاتے ہیں بہتر بلکہ ضروری بات ہے کہ جو لوگ داڑھی منڈاتے ہیں یا ترشواتے ہیں آج سے توبہ کر لیں ہمیشہ کے لئے نہ ہو سکے تو عید بقرعید کے گزرنے تک تو اس سے بچے رہیں کہ ان وقتوں میں بڑی حاضری ہوتی ہے اور میں کہتا ہوں کہ اگر داڑھی نہ منڈائی جائے تو کوئی نقصان بھی تو نہیں اور منڈانے سے کوئی

نفع بھی تو حاصل نہیں ہوتا پھر اس بے لذت گناہ سے کیا نتیجہ کہ خدا کے سامنے ذلیل بھی ہوئے دنیا میں کچھ مزا تک بھی نہ آیا۔

اسی طرح بعض لوگ ریشمی لباس پہن کر عیدگاہ میں جاتے ہیں ان لوگوں کو سمجھنا چاہیے کہ اُن کی نماز مقبول نہیں ہوتی۔ نیز اپنے لڑکوں کو بھی ایسا لباس نہ پہنا دیں۔

صاحبو! کیا کسی بادشاہ کے دربار میں جاتے ہوئے کوئی شخص بغاوت کے تمغے سجا کر جا سکتا ہے۔ پھر کیا خدا کی عظمت شاہان دنیا کے برابر بھی نہیں اس کو سوچو۔ اور خدا تعالیٰ کے عذاب کو پیشِ نظر رکھ کر ان سب خرافات سے باز آجاؤ۔

اب خدا تعالیٰ سے دعا کرو کہ توفیقِ عمل دے۔

آمین یارب العلمین

تمت بالخیر